جہاد کے متعلق

# بعض طلبہ کے عجیب و غریب شبہات

کے جوابات

از قلم شیخ خالد بن عبد الرحمن حسینان [معروف بہ ابو زید کویتی]

شہید رحمہ اللہ

النور

AN-NOOR

# فہرست

# مصنف رحمہ اللہ کی زندگی پر ایک نظر

شیخ خالد بن عبد الرحمن حسینان شہید (جہادی نام ابو زید کویتی) رحمۃاللہ علیہ رحمۃواسعۃ، 1966ء میں پیدا ہوئے۔وہ ایک مشہور و مقبول عالمِ دین اور علماے ربانیین میں سے تھے۔

انھوں نے اسلامی یونیورسٹی امام محمد بن سعود سے اصولِ دین کے شعبے سے فراغت حاصل کی،اس کے بعد وہ وزارتِ اوقاف کی جانب سے کویت کی کئی مساجد میں امام وخطیب مقرر ہو کر دین کی خدمت کرنے لگے۔ شیخ کو، فوجی افسر تیار کرنے والی "سعد عبداللہ" نامی فوجی اکیڈمی میں بھی امامت وخطابت کی حیثیت سے کام کرنے کا موقع ملا، شیخ کے اصلاحی دروس اور ایمان افروز تقاریر کی وجہ سے کویتی فوج نے انھیں اُس مسجد سے اِس خدشہ کی بناپر ہٹادیا کہ کہیں یہ، فوجی افسران پر اثر انداز ہو کر انھیں مکمل طور پر اسلام کی اتباع کرنے والا اور کفریہ قوانین واحکامات کی پیروی چھوڑ کر صرف اللہ کے قوانین کی پیروی کرنے والا نہ بنادیں پھر شیخ کو فوجی اکیڈمی کی مسجد سے کویت کے علاقہ "جلیب الشیوخ" میں موجود "مسجدِ بلقیس" میں منتقل کر دیا گیا۔

شیخ نے اس مسجد سے دعوتی کام کو جاری رکھا اور بڑے بڑے جلسوں میں تقریریں کرکے دین کی باتیں عام لوگوں تک پہنچائی؛ نیز کویت کے مختلف علاقوں میں، مختلف موسموں اور مواقع سے، نوجوانوں کی دینی تربیت کے لیے لگائے گئے تربیتی ودعوتی خیموں میں نوجوانوں کی اسلامی تربیت کرنے اور اصلاحی دروس دینے والے مشہور و معروف اور فعال علما میں سے ایک آپ بھی تھے۔

شیخ ریڈیو پر بھی دینی دروس اور کئی اصلاحی پروگرام پیش کرتے تھے۔وہ کئی کتابوں کے مصنف ہیں اور ان کی کیسٹوں کو، کویت کے علاوہ دیگر عرب ملکوں میں بھی وسیع پیمانے پر دعوت دینے اور نوجوانوں کی اصلاح کرنے کے لیے اہلِ خیر اور اصحابِ دولت وثروت حضرات تقسیم کرتے ہیں۔

2007ء میں شیخ کو اللہ تعالیٰ نے یہ توفیق دی کہ وہ کویت میں موجود اپنے گھر کو فروخت کرکے اپنے اہل وعیال کو لے کر کئی کویتی سلفی بھائیوں کے ساتھ جہادی محاذ کی طرف ہجرت کرتے ہوئے سرزمینِ افغانستان آگئے۔ یہاں وہ الحمدللہ قابض امریکیوں کے خلاف جہاد کرنے کے علاوہ افغان شہروں میں دعوتی دوروں پر نکل کر عوام الناس کی دینی وایمانی تربیت اور ان کے عقائد کی اصلاح کرنے کے لیے،افغانی مساجد میں درس بھی دیتے اور تقریر بھی کرتے تھے۔اِس کے علاوہ مختلف افغانی مورچوں پر موجود مجاہدین کے

پاس جا کر انہیں جہادی دروس دینے اور جہاد کے شرعی مسائل بتانے کا بھی اہتمام کرتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے شیخ کو اِس نعمت سے بھی نوازا کہ انہیں مجاہدین کی دینی قیادت کرنے والے اہم فریضے کو بھی بجالانے کی توفیق عنایت فرمائی، جس سے آج عالمِ اسلام کے بڑے بڑے نامور علماء وشیوخ بھی محروم ہیں اور وہ جہاد پر نکلنے کے بجائے اپنے گھروں میں ہی بیٹھے بیٹھے درس دے کر اور تقریر کر کے یہ سمجھتے ہیں کہ ہم نے دعوت کا حق ادا کر دیا ہے اور اب ہمیں یہ اتھارٹی حاصل ہو چکی ہے کہ ہم جہاد سے پیچھے بیٹھ کر مجاہدین کے اعمال کا جائزہ لیں اور ان کے متعلق کفری میڈیا سے سنی سنائی باتوں کی روشنی میں فتاوی جاری کر کے مسلمانوں کو ان سے متنفر کریں اور مجاہدین پر طعن وتشنیع کریں۔ حالاں کہ ان کو یہ نہیں معلوم کہ دینِ اسلام، جہاد سے پیچھے بیٹھے رہنے والے اور دشمنانِ اسلام پر کاری ضرب لگانے والی دعوت کو چھوڑنے والے علما کو یہ اختیار نہیں دیتا ہے کہ وہ مجاہدین کے بارے میں رائے زنی کریں اور ان کے خلاف کوئی بات کریں، ایسے (جہاد کے مخالف) علما کی دعوت میں بھی کوئی اثر نہیں رہ جاتا اور سمجھدار عوام بھی اپنی ایمانی غیرت کی وجہ سے ان سے بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے ان کی کوئی بات بھی سننا گوارا نہیں کرتے۔

شیخ کا اندازِ گفتگو اور اسلوبِ کلام، اِس قدر سحر انگیز ہے کہ کوئی ان کا درس یا تقریر سنتے ہوئے کبھی بوریت محسوس نہیں کرتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ شیخ عالم باعمل ہونے کے علاوہ، تواضع پسند مُبلّغ اور اعلی اخلاق کے حامل داعی تھے۔ شیخ کا، دعوت دینے اور اصلاحی وتربیتی گفتگو کرنے کا انداز اتنا نرالا والبیلا ہے کہ وہ آپ کے چہرے پر مسکراہٹ بکھیر دے گا اور آپ ان کی بات سن کر ضرور اپنی اصلاح کی طرف مائل ہوں گے۔

آپ رحمة الله عليه - جماعت قاعدۃ الجہاد معروف بہ "القاعدۃ'' کی تربیتی مربی کے طور پر خدمت انجام دیتے تھے مجاہدین کے لیے اصلاحی وتربیتی بیانات کرتے تھے حتی کہ القاعدہ کی قیادت میں ان کو ایک مقام حاصل ہو گیا تھا اور جماعت کی اہم شخصیت کے طور پر جانے جاتے تھے۔

جب شیخ ابو یحیٰ لبیؔ—رحمہ اللہ—شہید ہو گئے تو حکیم الامت ایمن الظواہری—حفظہ اللہ—کے بعد دوسرا شخص شیخ خالد—رحمہ اللہ—ہی تھے، جو جماعت کے افراد کو شرعی وفقہی دروس دیتے تھے اور جماعت کے مفتی کے طور پر خدمت انجام دیتے تھے۔

جس کے نتیجے میں شیخ، پاکستانی حکومت اور اقوام متّحدہ کا ہدف بن گئے تھے۔

آخر کار ۴۶ برس کی عمر میں، ۶ دسمبر ۲۰۱۲ کو رمضان المبارک کے مہینے میں سحری کھاتے وقت امریکی ڈرون حملے سے شمالی وزیرستان کے صدر مقام میر انشاہ سے تیرہ کلومیٹر کے فاصلے پر واقع ایک گاؤں "مبارک شاہی، میر علی سب ڈویشن" میں اپنے کئی ساتھیوں سمیت شہادت کے رتبے پر فائز ہوئے۔ رحمہم اللہ أجمعین۔

شیخ خالد — رحمہ اللہ — کی متعدد تصانیف موجود ہیں۔ ان میں سب سے زیادہ شہرت و مقبولیت "أَكْثَرُ مِنْ أَلْفِ سُنَّةٍ فِي الْيَوْمِ وَاللَّيْلَةِ" نامی کتاب کو حاصل ہوئی۔

جس کی متعدد زبانوں میں ترجمے شائع ہوئے اور اس کے ایڈیشن، بہت سارے ممالک میں موجود ہیں۔ اردو میں "پیارے نبی ﷺ کی پیاری سنتیں" کے نام سے شائع ہوئی، ہندی میں بھی اس کا ترجمہ دستیاب ہے۔ اس کتاب سے اللہ تعالیٰ نے، امتِ مسلمہ کو بہت زیادہ فائدہ پہنچایا ہے۔

انہیں میں سے ایک کتاب ''عجائب وغرائب فی واقع بعض طلبة العلم'' ہے جس کا ترجمہ — الحمد للہ —

بعنوان "جہاد کے متعلق بعض طلبہ کے عجیب و غریب شبہات کے جوابات"

آپ کی خدمت میں پیش کر رہے ہیں۔" ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمارے اس عمل کو اور شیخ رحمہ اللہ کی دعوتی و جہادی جد وجہد — خصوصاً شہادت — کو قبول فرمائے۔ اور ہمیں اور تمام قارئین کو اِس کتاب سے استفادہ کرنے اور اپنی ایمانی و اصلاحی تربیت کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین یا ربَّ العالمین

ادارہ النور پبلکیشن

جہاد کے متعلق

# بعض طلبہ کے عجیب و غریب شبہات

کے جوابات

بِسْمِ اللہ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْن، وَصَلَّى اللہُ وَسَلَّمَ وَبَارَكَ عَلٰى نَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى آلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ۔

أَمَّا بَعْد...

تفکرات، ہدایات، حیرت انگیز سوالات وخیالات پر مشتمل یہ ایک مجموعہ ہے جو اکثر میرے ذہن ودماغ میں گردش کرتے رہتے تھے، اور جنہیں اپنے دوستوں، ساتھیوں اور طالب بھائیوں کے سامنے بیان کرنے اور ان کی توضیح و تشریح کرنے کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے۔ یہ کتابچہ ان لوگوں کے لیے جن کے ساتھ میری زندگی کا چوتھائی حصہ گزرا۔ خیر خواہی و خیر سگالی، محبت و شفقت، مہربانی و ہمدردی اور رحم و کرم کے گلدستے کی شکل میں ایک تحفہ ہے... اور ایسا تحفہ کیوں نہ پیش کیا جائے جب کہ اللہ تعالیٰ نے ایک دوسرے کو صبر وضبط، رحم و کرم اور حق کی فہمائش کرنے کا حکم دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے ﴿وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ وَتَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ﴾ (البلد 17) ترجمہ: اور انہوں نے ایک دوسرے کو صبر کی وصیت کی اور رحم کرنے کی بھی وصیت کی۔ اور ﴿وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ﴾ (العصر 3) ترجمہ: اور حق پر قائم رہنے کی اور صبر کرنے کی، آپس میں وصیت کرتے رہے؛ لہٰذا ایک دوسرے پر مہربانی کرنا، مل جل کر رہنا اور ایک دوسرے کو، خیر خواہی و خیر سگالی اور بھلائی اور اچھے اعمال کی فہمائش کرنا ہی، ہم مسلمانوں کا شعار و امتیاز اور ایک خصوصی شناخت و پہچان ہے۔

خوب جان لیجیے...! —اللہ تعالیٰ آپ پر رحم فرمائے۔ جب آپ جہاد کے لیے نکلنے کا ارادہ کریں گے تو آپ کو جہاد سے روکنے کے لیے، شیطان اور اس کے حواری اور حوالی و موالی، سب کے سب اپنے ہر طرح کے وسوسے، حیلے بہانے اور وسائل و ذرائع کو لے کر آپ کی طرف بھاگیں گے۔

اللہ تعالی کا ارشاد ہے: وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِلْاِنْسَانِ خَذُوْلًا ﴿(الفرقان: 29)

ترجمہ: اور شیطان تو ہے ہی ایسا کہ وقت پڑنے پر انسان کو بے کس چھوڑ جاتا ہے۔

یعنی: وہ اسے راہِ حق سے برگشتہ کرتا ہے۔ اسے باطل میں استعمال کرتا ہے اور اسے اس کی دعوت دیتا ہے۔

امام نسائی وغیرہ نے سَبُرہ بن ابو فاکہ رضی اللہ عنہ کی روایت نقل کی ہے، وہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا کہ شیطان، انسان کے تین راستوں پر بیٹھا ہوتا ہے، سب سے پہلے اسلام کے راستے پر بیٹھا ہوتا ہے اور کہتا ہے: کیا تم مسلمان ہونے جا رہے ہو...؟ اپنے آباء واجداد کا دین چھوڑنے جا رہے ہو...؟ جب انسان، شیطان کی باتوں سے منہ موڑ کر اسلام میں داخل ہو جاتا ہے۔ تو ہجرت کے راستے پر بیٹھ جاتا ہے اور کہتا ہے: کیا تم ہجرت کرنے جا رہے ہو...؟؟؟ اپنا وطن چھوڑنے جا رہے ہو...؟؟؟ ارے! مہاجر تو لمبی رسی میں بندھے ہوئے گھوڑے کی طرح بالکل مقید رہتا ہے؟؟ پھر جب انسان اس کی باتوں سے منہ موڑ کر ہجرت کر جاتا ہے۔ تو جہاد کے راستے پر آ کر بیٹھ جاتا ہے۔ اور کہتا ہے: جہاد کرنے جا رہے ہو...؟؟؟؟ جہاد میں جان اور مال دونوں قربان کرنے پڑتے ہیں، جہاد کرو گے تو قتل کر دیے جاؤ گے، تمھاری عورت کسی اور سے نکاح کر لے گی...... اور مال و متاع لوگ آپس میں تقسیم کر لیں گے!! پھر جب شیطان کی باتوں سے منہ موڑ کر جہاد میں شرکت کر لیتا ہے تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو شخص ایسا کر لیتا ہے، اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں داخل کرنے کی ذمے داری لے لیتے ہیں، چاہے شہید ہو جائے یا ڈوب کر یا جانور سے گر کر مر جائے، (کسی بھی طرح مرے) اللہ تعالیٰ اسے جنت میں داخل کرنے کی ذمے داری لے لیتے ہیں۔[1]

غور کیجیے...! کیوں کر نبی کریم ﷺ نے اسلام، جہاد اور ہجرت سے روکنے کو شیطان کے مکر و فریب میں سے شمار فرمایا ہے؟

چاہے آپ شیطان کے مکر و فریب سے دھوکہ کھائیں یا اس کی باتیں مان کر اس کے دوست بن جائیں، جان لیں... اللہ کے یہاں کسی کا حق مارا نہیں جاتا، ہر شخص کو اس کے اچھے اور برے اعمال کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا؛ لہذا اپنے آپ کو قیامت کے دن کی رسوائی سے بچائیے۔

---

[1] ''اخبرنا قتيبة، قال: حدثنا الليث، عن سعيد، عن عطاء بن ميناء مولى ابن ابي ذباب، سمع ابا هريرة، يقول: سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول: "انتدب الله عز وجل لمن يخرج في سبيله، لا يخرجه إلا الإيمان بي والجهاد في سبيلي، انه ضامن حتى ادخله الجنة بايهما كان إما بقتل، او وفاة، او ارده إلى مسكنه الذي خرج منه نال ما نال من اجر، او غنيمة (نسائی 3125)".

# شبہ نمبر-۱

سب سے عجیب بات یہ ہے کہ بعض طلبہ، جب کسی کے بارے میں سنتے ہیں کہ وہ جہاد کے علاوہ کسی نیک کام کو انجام دینے کا ارادہ رکھتا ہے۔ تو وہ اسے نہ روکتے ہیں اور نہ اس کی راہ میں رکاوٹ ڈالتے ہیں۔ اور جب اسی شخص کے بارے میں یہ سنتے ہیں کہ وہ جہاد کرنے اور کفار کو شکست دینے کا ارادہ رکھتا ہے تو اسے باز رکھنے کی ہر ممکن کوشش کرتے ہیں، جب کہ نبی کریم ﷺ کی تصریح کے مطابق جہاد، نیکی کے افضل ترین اعمال میں سے ہے۔

### آخر ساری نفرت وعداوت جہاد ہی سے کیوں ہے ؟؟؟

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: فَرِحَ الْمُخَلَّفُوْنَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلٰفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَكَرِهُوْٓا اَنْ يُّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَالُوْا لَا تَنْفِرُوْا فِي الْحَرِّ ۭ قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ اَشَدُّ حَرًّا ۭ لَوْ كَانُوْا يَفْقَهُوْنَ ۝ فَلْيَضْحَكُوْا قَلِيْلًا وَّلْيَبْكُوْا كَثِيْرًا ۚ جَزَاۗءًۢ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝ (التوبة: 81، 82)

ترجمہ: جن لوگوں کو (غزوہ تبوک سے) پیچھے رہنے دیا گیا تھا، وہ رسول اللہ کے جانے کے بعد اپنے (گھروں میں) بیٹھے رہنے سے بڑے خوش ہوئے، اور ان کو یہ بات ناگوار تھی کہ وہ اللہ کے راستے میں اپنے مال وجان سے جہاد کریں، اور انہوں نے کہا تھا کہ: اس گرمی میں نہ نکلو۔ کہو کہ: جہنم کی آگ گرمی میں کئی زیادہ سخت ہے۔ کاش۔ ان کو سمجھ ہوتی۔ اب یہ لوگ دنیا میں تھوڑا بہت ہنس لیں اور پھر آخرت میں خوب روتے رہیں، کیوں کہ جو کچھ عمل یہ کرتے رہے ہیں اس کا یہی بدلہ ہے۔

علامہ سعدی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ اس آیت کے ذریعے، صاف طور پر بیان فرمارہے ہیں کہ منافقین جہاد چھوڑ کر گھر بیٹھنے اور جہاد سے لاپروائی برتنے پر خوش ہوتے ہیں، یہ (جہاد ترک کر کے خوش ہونا) اس بات کی دلیل ہے کہ انھوں نے ایمان چھوڑ کر کفر اختیار کر لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے صرف اتنا ہی نہیں بیان فرمایا کہ منافقین گھروں میں بیٹھے رہتے ہیں بلکہ یہ بھی بتایا کہ اس پر وہ خوش بھی ہوتے ہیں... جب کہ بلا عذر جہاد چھوڑ کر گھروں میں بیٹھے رہنا بھی حرام ہے۔ اور یہ بہت بڑا جرم ہے؛ کیوں کہ یہ منافقین بلا عذر جہاد چھوڑنے کے ساتھ ساتھ اس گناہ کو کر کے خوش بھی ہوتے ہیں اور اتراتے بھی ہیں۔

اس کے بر خلاف مومنین کو اگر کسی عذر کی وجہ سے جہاد سے رکنا بھی پڑتا ہے تو بہت غمزدہ ہوتے ہیں، افسوس کرتے ہیں اور ان کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ اللہ کے راستے میں اپنے جان ومال سے جہاد کریں، اس وجہ سے کہ ان کے دلوں میں ایمان ہے، وہ اللہ تعالیٰ

کے فضل وکرم کے خواہاں ہیں......اور منافقین ہمیشہ ہمیش کی راحت کو بالائے طاق رکھ کر وقتی راحت وسکون کو ترجیح دیتے ہوئے کہتے ہیں: گرمی میں مت نکلو... گرمی کی وجہ سے بڑی مشقت ہوتی ہے۔

میرے مسلمان بھائی! جب آپ جہاد کے لیے نکلنے کا ارادہ کرتے ہیں تو یہ لوگ کیوں روکتے ہیں؟ اس کی کیا وجہ ہے؟

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ﴿قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الْمُعَوِّقِيْنَ مِنْكُمْ وَالْقَاۗىِٕلِيْنَ لِاِخْوَانِهِمْ هَلُمَّ اِلَيْنَا ۚ وَلَا يَاْتُوْنَ الْبَاْسَ اِلَّا قَلِيْلًا﴾ (الاحزاب 18)

ترجمہ: اللہ تم میں سے ان لوگوں کو خوب جانتا ہے جو جہاد میں رکاوٹ ڈالتے ہیں اور اپنے بھائیوں سے کہتے ہیں کہ ہمارے پاس چلے آؤ اور خود لڑائی میں آتے نہیں، اور آتے ہیں تو بہت کم۔

• امام طبری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ لوگ اپنے نفاق کی وجہ سے اور اسلام واہل اسلام کی پسپائی کے لیے رسول اللہ ﷺ کے پاس جانے سے اور جہاد کے لیے نکلنے سے روکتے ہیں اور کہتے ہیں کہ محمد کو چھوڑ کر ہمارے پاس آجاؤ کیوں کہ ہمیں یہ اندیشہ ہے کہ محمد کے ساتھ کہیں تم بھی نہ ہلاک ہو جاؤ۔

وہ تو جنگ وقتال کے لیے آتے ہی نہیں اگر آبھی جاتے ہیں تو بہانا بنا کر نکلنے کی کوشش کرتے ہیں۔

## شبہ نمبر-۲

ایک عجیب بات یہ ہے کہ بعض طلبہ جب کسی کو جہاد اور شہداء کی فضیلت بیان کرتے ہوئے سنتے ہیں تو غصے کے مارے ان کے چہرے کا رنگ بدل جاتا ہے، گردن کی رگیں موٹی ہو جاتی ہیں، اعصاب سخت ہو جاتے ہیں اور جھلّاتے ہوئے اس طرح اٹھتے ہیں جیسے کسی سانپ نے ڈس لیا ہو اور اس کی مخالفت میں کہتے ہیں: تم علم اور علماء کی فضیلتیں کیوں نہیں بیان کرتے؟ اور اگر وہی شخص ان کی فضیلتیں بیان کرنے لگے تو ان کو کوئی تکلیف نہیں ہوتی، پھر یہ نہیں کہتے کہ آپ جہاد اور شہداء کی فضیلتیں کیوں نہیں بیان کرتے...؟ دونوں عبادتوں کے درمیان یہ دورخا پن کیوں ہے؟ جب کہ دونوں ہی عبادتیں کتاب وسنت سے ثابت ہیں۔ اپنے دل کی طرف رجوع کیجیے، اس سے پوچھیے دیکھیے اور غور کیجیے کہ اس نظریے میں کیا خرابی ہے؟

**کیا آپ کو معلوم ہے کہ اکثر آیات واحادیث، نماز اور جہاد سے متعلق ہیں؟**

شیخ الاسلام رحمہ اللہ نے فرمایا: اکثر آیات واحادیث، نماز اور جہاد سے متعلق وارد ہوئی ہیں۔

نبی کریم ﷺ بیمار کی عیادت میں دعا فرماتے تھے:

**{اللهم اشف عبدك يشهد لك صلاة ؛ وينكأ لك عدوا }**[2]

ترجمہ: اے اللہ اپنے بندے کو شفاعطا فرمایہ تیرے ہی لیے نماز میں شرکت کرتا ہے۔اور تیرے ہی لیے دشمن کو قتل کرتا ہے۔

نیز نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا: «رَأْسُ الْأَمْرِ الْإِسْلَامُ ، وَعَمُودُهُ الصَّلَاةُ، وَذِرْوَةُ سَنَامِهِ الْجِهَادُ» [3]

ترجمہ: دین کی بنیاد اسلام ہے،اس کا ستون نماز ہے اور اس کے کوہان کی بلندی، جہاد ہے۔

# شبہ نمبر-۳

بعض طلبہ میں ایک عجیب بات یہ بھی پائی جاتی ہے کہ جب علماء اور بزرگوں کی کرامتیں سنتے ہیں تو خوش ہوتے ہیں اور اس کو بیان کرتے پھرتے ہیں لیکن جب مجاہدین اور شہداء کی کرامتوں کے بارے میں سنتے ہیں تو ان کی پیشانی شکن آلود ہو جاتی ہے،اور ان کا دل تنگ ہونے لگتا ہے۔اور دوسروں کو ان کی نشر واشاعت کرنے سے روکتے ہیں۔ان کو من گھڑت باتوں اور صوفیاء کے گھڑے ہوئے قصوں کے ساتھ جوڑتے ہیں......آخر اس یک طرفہ رویّے اور عصبیت کی کیا وجہ ہے؟ جب کہ علماء، مجاہدین اور شہداء سبھی اللہ کے ولی ہیں۔

**کیا آپ کو معلوم ہے کہ شہداء، ولایت کے اعلیٰ مقام پر فائز ہوتے ہیں؟**

ابن قیم رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک شہادت ، ولایت کا اعلیٰ مرتبہ ہے، شہداء اللہ تعالیٰ کے خاص اور مقرب بندے ہیں......اور مقامِ صدیقیّت کے بعد شہادت کا ہی درجہ ہے۔اللہ تعالیٰ کو یہ بات محبوب ہے کہ اس کے بندے شہید بنیں، ایسے

---

[2] عن ابن عمرو، قال: قال النبي صلى الله عليه وسلم: " إذا جاء الرجل يعود مريضاً، فليقل: اللهم اشف عبدك، ينكأ لك عدوا، او يمشي لك إلى جنازة". قال ابو داود: وقال ابن السرح: إلى صلاة. _رواه أبوداؤد 3107 والفظ له .رواه أحمد 6600

[3] ا: الترمذی | أَبْوَابُ الْإِيمَانِ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ | بَابٌ : مَا جَاءَ فِي حُرْمَةِ الصَّلَاةِ-الجزء رقم :4، الصفحة رقم:362

2616 عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ: كُنْتُ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي سَفَرٍ..... فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، أَخْبِرْنِي بِعَمَلٍ يُدْخِلُنِي الْجَنَّةَ وَيُبَاعِدُنِي عَنِ النَّارِ. قَالَ: ..... ثُمَّ قَالَ: " أَلَا أُخْبِرُكَ بِرَأْسِ الْأَمْرِ كُلِّهِ وَعَمُودِهِ وَذِرْوَةِ سَنَامِهِ ؟ " قُلْتُ: بَلَى يَا رَسُولَ اللَّهِ. قَالَ: " رَأْسُ الْأَمْرِ الْإِسْلَامُ، وَعَمُودُهُ الصَّلَاةُ، وَذِرْوَةُ سَنَامِهِ الْجِهَادُ ".

هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ. حكم الحديث: صحيح

۲: مُسْنَدُ أحمد | مُسْنَدُ الْأَنْصَارِ | حَدِيثُ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ الجزء رقم :36، الصفحة رقم:344

شہید جن کے خون اللہ کی محبت اور خوشنودی کے لیے بہتے ہیں اور جو اپنی جان پر اللہ کی رضا اور محبت کو ترجیح دیتے ہیں اور یہ شہادت کا مرتبہ، اس کے اسباب اختیار کیے بغیر یعنی دشمن کو زیروزبر کیے بغیر حاصل نہیں ہو سکتا۔

## شبہ نمبر-۴

بعض طلبہ کے درمیان یہ مرض عام ہے کہ جب مجاہدین کی لغزشوں کے بارے میں سنتے ہیں تو فرحت محسوس کرتے ہیں، ایسا لگتا ہے کہ ان مجاہدین کی لغزشوں سے، (جہاد چھوڑ کر گھر بیٹھنے کے سلسلے میں) ان طلبہ کا جو غلط نظریہ ہے اس کے صحیح ہونے کی تائید ہوتی ہے، وہ مجاہدین کے ساتھ پیش آمدہ مصیبتوں سے پناہ مانگتے ہیں اور لوگوں سے مجاہدین کی خبریں معلوم کرتے ہیں؛ تاکہ اُن کی مصیبت و تکلیف سے انہیں خوشی اور سکون حاصل ہو اور لوگوں کو یقین ہو جائے کہ انہوں نے گھر بیٹھنے کا جو فیصلہ کیا ہے وہ ایسے ہی نہیں؛ بلکہ اپنی فہم و فراست کے ذریعے، قافلہ جہاد میں شرکت کے انجام پر غور و فکر کرنے کے بعد ہی کیا ہے، ان جیسے لوگوں ہی کے بارے میں ارشاد ربانی ہے۔

هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ تُدْعَوْنَ لِتُنْفِقُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ فَمِنْكُمْ مَّنْ يَّبْخَلُ ۚ وَمَنْ يَّبْخَلْ فَاِنَّمَا يَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِهٖ ۭ وَاللّٰهُ الْغَنِيُّ وَاَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ ۚ وَاِنْ تَتَوَلَّوْا يَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ۙ ثُمَّ لَا يَكُوْنُوْٓا اَمْثَالَكُم ۞ (محمد:38)

ترجمہ: دیکھو! تم ایسے ہو کہ تمہیں اللہ کے راستے میں خرچ کرنے کے لیے بلایا جاتا ہے تو تم میں سے کچھ لوگ ہیں جو بخل سے کام لیتے ہیں، اور جو شخص بھی بخل کرتا ہے وہ خود اپنے آپ ہی سے بخل کرتا ہے۔ اور اللہ بے نیاز ہے، اور تم ہو جو محتاج ہو۔ اور اگر تم منہ موڑو گے تو وہ تمہاری جگہ دوسری قوم پیدا کر دے گا، پھر وہ تم جیسے نہیں ہوں گے۔

لیکن جب یہ لوگ مجاہدین کے غلبے اور فتوحات کی خبریں سنتے ہیں تب ان کے منہ لٹکے ہوئے نظر آتے ہیں۔

یہ رویّہ جس طرح ان کے لیے درست نہیں۔ اسی طرح مجاہدین کے لیے بھی یہ درست نہیں کہ وہ علماء کی خطاؤں اور لغزشوں پر خوش ہوں؛ بلکہ تمام مسلمانوں پر ضروری ہے کہ وہ ایک دوسرے سے محبت، الفت اور نرمی کا برتاؤ کریں؛ کیوں کہ ایمان والے ایک جسم کے مانند ہوتے ہیں۔



## شبہ نمبر-۵

بعض طلبہ کے درمیان ایک مرض یہ بھی پایا جاتا ہے کہ اگر ان کو جہاد سے رکنے کا کوئی حیلہ اور بہانہ مل جائے تو خوش ہو جاتے ہیں، وہ علماء کے فتاویٰ ہوں یا جہاد، مقدس مقامات اور مسلمانوں کی عزت و آبرو کے دفاع پر ابھارنے والے مجاہدین کے رسائل کی تردید میں لکھی گئی کتابیں

ہوں۔یقینا یہ افسوسناک بات ہے...جب کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کو جب جہاد سے رکنا پڑتا تھا،—وہ بھی کسی مجبوری کی وجہ سے—تو غمزدہ ہوتے اور روتے تھے۔جہاد سے عشق و محبت، شوق و رغبت اور اس کی بے انتہا خواہش و تمنا کے سلسلے میں صحابہ رضی اللہ عنہم اور ہمارے درمیان کتنا بڑا فرق ہو گیا ہے؟ کہ ہم جہاد چھوڑ کر گھر بیٹھنے کے لیے ہر طرح کے حیلے اور عذر کی تلاش میں رہتے ہیں۔لا حول ولا قوۃ إلا باللہ۔

## یہ منافقانہ چال ہے جس کے متعلق ارشاد ربانی ہے:

**فَرِحَ الْمُخَلَّفُوْنَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلٰفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ وَكَرِهُوْٓا اَنْ يُّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَالُوْا لَا تَنْفِرُوْا فِي الْحَرِّ ۭ قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ اَشَدُّ حَرًّا ۭ لَوْ كَانُوْا يَفْقَهُوْنَ ۝ فَلْيَضْحَكُوْا قَلِيْلًا وَّلْيَبْكُوْا كَثِيْرًا ۚ جَزَاۗءًۢ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝**(التوبۃ: 81، 82)

ترجمہ: جن لوگوں کو(غزوہ تبوک سے) پیچھے رہنے دیا گیا تھا، وہ رسول اللہ کے جانے کے بعد اپنے (گھروں میں) بیٹھے رہنے سے بڑے خوش ہوئے، اور ان کو یہ بات ناگوار تھی کہ وہ اللہ کے راستے میں اپنے مال و جان سے جہاد کریں، اور انہوں نے کہا تھا کہ: اس گرمی میں نہ نکلو۔ کہو کہ: جہنم کی آگ گرمی میں کہیں زیادہ سخت ہے۔کاش۔ان کو سمجھ ہوتی۔اب یہ لوگ دنیا میں تھوڑا بہت ہنس لیں اور پھر آخرت میں خوب روتے رہیں، کیوں کہ جو کچھ عمل یہ کرتے رہے ہیں اس کا یہی بدلہ ہے۔

جب کہ ایک مرتبہ کوئی صحابی کسی عذر کی وجہ سے جنگ میں شرکت نہ کر سکے تو اس موقع سے اللہ تعالیٰ نے مندرجہ ذیل آیت کے ذریعے ہمیں جہاد سے اُس صحابی اور دیگر صحابہ کرام—رضي اللہ عنھم—کے تعلق و لگاؤ اور عشق و محبت کے حالات و واقعات سے باخبر کیا۔

**وَّلَا عَلَي الَّذِيْنَ اِذَا مَآ اَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَآ اَجِدُ مَآ اَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ ۠ تَوَلَّوْا وَّاَعْيُنُهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا اَلَّا يَجِدُوْا مَا يُنْفِقُوْنَ ۝** (التوبۃ: 92)

ترجمہ: اور نہ ان لوگوں پر (کوئی گناہ ہے) جن کا حال یہ ہے کہ جب وہ تمہارے پاس اس غرض سے آئے کہ تم انہیں کوئی سواری مہیا کر دو، اور تم نے کہا کہ: میرے پاس تو کوئی ایسی چیز نہیں ہے جس پر میں تمہیں سوار کر سکوں۔تو وہ اس حالت میں واپس گئے کہ ان کی آنکھیں اس غم میں آنسوؤں سے بہہ رہی تھیں کہ ان کے پاس خرچ کرنے کو کچھ نہیں ہے۔

## شبہ نمبر-٦

بعض طلبہ کے اندر ایک عجیب وغریب بات یہ بھی ہوتی ہے کہ مجاہدین کی لغزشوں کو سن کر اپنے آپ کو جہاد ورباط (اسلامی سرحد کی حفاظت) کی فضیلت سے محروم رکھتے ہیں، جب کہ لغزش اور خطا سے تو کوئی بھی انسان محفوظ نہیں ہے۔ کیا آپ نے اپنے آپ سے یہ سوال کیا کہ اگر بنو جذیمہ پر چڑھائی کے دن آپ، حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کے لشکر میں موجود ہوں، تو کیا آپ جہاد کرنا چھوڑ دیں گے؟ کیا وہ اپنے آپ کو علمِ دین سے محض اس لیے محروم رکھ سکتے ہیں کہ فقہ اور عقائد کے مسائل میں بعض علماء سے غلطیاں ہوئی ہیں...؟ کم از کم کوئی عقلمند تو یہ بات نہیں کہہ سکتا۔



## شبہ نمبر-۷

ایک عجیب وغریب بات یہ بھی ہے کہ بعض طلبہ اس وجہ سے جہاد کی فضیلت سے محروم رہتے ہیں کہ ان کے استاذ نے جہاد کے لیے خروج نہیں کیا، انھوں نے بھلا دیا کہ ان کے قائد ورہبر حضرت نبی کریم ﷺ نے بذات خود جہاد کے لیے خروج فرمایا۔

قرآن پاک میں اللہ تعالی نے نبی کریم ﷺ کے متعلق ارشاد فرمایا ﴿لٰكِنِ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ؕ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْخَيْرٰتُ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ﴾ (التوبہ 88)

ترجمہ: لیکن رسول اور جو لوگ ان کے ساتھ ایمان لائے ہیں، اور جنھوں نے اپنی جان اور مال سے جہاد کیا ہے، اور یہی لوگ ہیں جو فلاح پانے والے ہیں۔

کیا کوئی مسلمان ایسا سوچ سکتا ہے کہ طاعات وعبادات کو محض اس لیے چھوڑ دے کہ اس کے استاذ نے چھوڑ رکھا ہے...؟ کیا آپ کے دل میں استاذ کی عظمت رسول اللہ ﷺ سے زیادہ ہے؟ اللہ تعالیٰ (قیامت کے دن اتباعِ استاذ کے متعلق نہیں؛ بلکہ) اتباعِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں ہی سوال کرے گا۔ اللہ تعالی فرماتے ہیں ﴿وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ مَاذَآ اَجَبْتُمُ الْمُرْسَلِيْنَ﴾ (القصص 65)

ترجمہ: اور وہ دن (بھی ہر گز نہ بھولو) جب اللہ ان کو پکارے گا، اور کہے گا: تم نے پیغمبروں کو کیا جواب دیا تھا؟

# شبہ نمبر-۸

ایک عجیب بات یہ بھی ہے کہ بعض طلبہ جب کسی کو جہاد کے لیے خروج کرتے ہوئے دیکھتے ہیں تو کہتے ہیں کہ شہادت سے افضل تو صدیقیت کا درجہ ہے تو پھر تم اسے چھوڑ کر شہادت کی طرف کیوں بھاگے چلے جا رہے ہو؟

اس شبہے کا جواب یہ ہے کہ:

•۱ مرتبہ صدیقیت کے افضل ہونے کی وجہ سے کیا صحابہ نے جہاد چھوڑ دیا تھا؟

•۲ کیا وہ طلبہ غیب کی باتیں جانتے ہیں؟ یا اللہ کے یہاں (اپنے لیے) صدیقیت کے مرتبے کی ضمانت لیتے ہیں؟

•۳ کیا کسی کے اندر یہ مجال ہے کہ وہ اپنے آپ کو پاک صاف بتائے اور یہ کہے کہ وہ صدیقیت کے مقام پر پہنچ چکا ہے؟ لہذا اس کو جہاد کرنے کی ضرورت نہیں ہے؟

•۴ کیا صدیقین کی یہ صفت ہے کہ وہ لوگوں کو جہاد سے باز رہنے پر آمادہ کریں؟ پھر تو وہ منافقانہ خصلت کے حامل ہو جائیں گی۔

•۵ یا صدیقیت اور شہادت دونوں صفات کو جمع کرنا محال ہے؟

•۶ اور حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ — جو کہ صدیقین کے لیے نمونہ و آئیڈیل، امام و پیشوا اور اس امت کے سب سے بڑے صدیق ہیں حتی کہ آپ رضی اللہ عنہ کو "صدیق" کے لقب سے نوازا گیا — وہ تو جہاد کے شوقین ہی نہیں بل کہ اس پر لوگوں کو ابھارتے بھی تھے اور قربانی اور جواں مردی سے آپ — رضي الله عنه — کی زندگی بھری پڑی ہے؛ چناں چہ آپ رضی اللہ عنہ، تمام غزوات میں نبی کریم — صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم — کے ساتھ شریک رہے۔

تو اے مقام صدیقیت تک پہنچنے کی خواہش رکھنے والو! کیا تمھارے لیے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ، اسوہ اور نمونہ نہیں ہیں؟

**• کیا آپ کو یہ بات معلوم ہے کہ صدیقیت تک پہنچنے کا راستہ جہاد ہی ہے؟**

اللہ تعالی فرماتے ہیں ﴿إِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوْا وَجَاهَدُوْا بِأَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۭ اُولٰۗئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ﴾ (الحجرات 15)

ترجمہ: ایمان لانے والے تو وہ ہیں جنھوں نے اللہ اور اس کے رسول کو دل سے مانا ہے، پھر کسی شک میں نہیں پڑے، اور جنھوں نے اپنے مال و دولت اور اپنی جانوں سے اللہ کے راستے میں جہاد کیا ہے۔ وہی لوگ ہیں جو سچے ہیں۔

• علامہ سعدی —رحمۃ اللہ علیہ— اسی آیت کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں: حقیقت میں مومن کامل وہ ہیں جنھوں نے ایمان وجہاد دونوں کو جمع کیا، کیوں کہ کفار کے خلاف جہاد کرنا، دل میں ایمانِ کامل ہونے کی دلیل ہے؛ اس لیے کہ جو شخص کفار سے اسلام اور قیام شریعت کی خاطر جہاد کرتا ہے تو وہ بہ درجہ اولی اس بات کے لیے کوشاں ہوگا کہ وہ خود بھی دین و شریعت کا پابند ہو......اور اس لیے بھی کہ جس کے اندر جہاد کے تئیں ضعف پایا جائے تو یہ ضعف اس بات پر دلالت کرے گا کہ اس کا ایمان بھی ضعیف ہے، (اس آیتِ کریمہ میں) اللہ تعالی نے ایمان کے لیے جو عدمِ شک کی شرط لگائی ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ نفع بخش ایمان یہ ہے کہ جن چیزوں پر ایمان لانے کا اللہ تعالی نے حکم دیا ہے ان پر اس قدر پختہ یقین ہو کہ اس میں ذرہ برابر بھی شک کی گنجائش باقی نہ رہے۔

مزید فرماتے ہیں کہ: اللہ تعالی کے فرمان ﴿أُولَٰئِكَ هُمُ الصَّادِقُونَ﴾ میں "الصادقون" سے مراد وہ لوگ ہیں جو اعمال صالحہ کے ذریعے اپنا ایمان سچ ثابت کر دکھائیں، کیوں کہ صدق ان تمام دعووں میں ایک بڑا دعوی ہے جن کو دلیل سے ثابت کرنا ضروری ہوتا ہے اور اس سے بھی بڑا دعوی ایمان کا دعوی ہوتا ہے، جس ایمان پر سعادت و خوش بختی، ابدی کامیابی و کامرانی اور ہمیشہ ہمیش کی فلاح و بہبود کا دار و مدار ہے، جو شخص صدق و ایمان کا دعوی کرے اور اس کے واجبات و لوازمات کو بھی پورا کرے تو در حقیقت وہی مومن صادق ہے......اور جو شخص اس (صدق و ایمان کا دعوی تو کرے لیکن) اس کے واجبات و لوازمات میں کوتاہی برتے تو وہ اپنے دعوے میں سچا نہیں ہو سکتا، اس کے دعوے کا کوئی فائدہ نہیں، کیوں کہ ایمان تو دل میں ہوتا ہے اور اللہ کے سوا کوئی بھی دل کی باتوں سے باخبر نہیں ہے۔

## افضل امتی کون؟

• شیخ الاسلام رحمہ اللہ نے فرمایا: نبی کریم ﷺ کا سب سے افضل امتی وہ ہے جو آپ ﷺ کی سب سے زیادہ اطاعت کرنے والا ہو......اور یہ فضیلت ایمان، یقین اور جہاد سے حاصل ہوتی ہے، جیسا کہ اللہ تعالی کا ارشاد ہے ﴿إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوا وَجَاهَدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۚ أُولَٰئِكَ هُمُ الصَّادِقُونَ﴾ (الحجرات 15)

ترجمہ: ایمان لانے والے تو وہ ہیں جنھوں نے اللہ اور اس کے رسول کو دل سے مانا ہے، پھر کسی شک میں نہیں پڑے، اور جنھوں نے اپنے مال و دولت اور اپنی جانوں سے اللہ کے راستے میں جہاد کیا ہے۔ وہی لوگ ہیں جو سچے ہیں۔

جو لوگ حکم الٰہی کو چھوڑ بیٹھتے ہیں، اپنے افکار و خیالات اور اپنی ناقص عقل و فہم کو ہی سب کچھ سمجھنے لگتے ہیں اور جہاد نہ کر کے اپنے ہی وطن میں بیٹھے رہتے ہیں۔ تو شیطان ان کی حوصلہ شکنی کرتا ہے اور اس کے ساتھ غداری کرتا ہے جس کا انجام کار اکثر و بیشتر ایسے لوگ دونوں مرتبوں سے محروم رہ جاتے ہیں۔ نہ تو وہ شہادت کا مرتبہ حاصل کر پاتے ہیں اور نہ ہی صدیقیت کے مرتبے تک پہنچ پاتے ہیں، شیطان انھیں دونوں خساروں میں مبتلا کر دیتا ہے۔[4]



# شبہ نمبر-۹

بعض طلبہ کے جہاد میں نہ جانے کے لیے، ان کی یہ ایک عجیب و غریب بات رکاوٹ بنتی ہے کہ علماء کا مرتبہ تو شہداء کے مرتبے سے افضل ہے۔

اس شبہے کا جواب یہ ہے کہ:

۱- کیا صحابہ نے یہ دلیل پیش کر کے کہ علماء کا مرتبہ شہداء سے افضل ہے جہاد کو چھوڑ دیا تھا؟!

۲- کیا علم اور جہاد کے درمیان تضاد ہے کہ ایک ساتھ دونوں فضیلتوں (اور مرتبوں) کو حاصل نہ کیا جا سکے؟

۳- کیا کسی عالمِ ربانی کے لیے یہ زیب دیتا ہے کہ وہ خود بھی راہِ جہاد سے فرار اختیار کرے اور امت کو بھی اسلام کے مقدسات اور اہل اسلام کی حرمت کا دفاع کرنے سے روکے......؟؟ یا اس کی یہ خصوصیت ہوتی ہے کہ اللہ کے راستے میں جہاد کرنے کے لیے سب سے پہلے نکلے اور اسلام کے مقدسات اور اہل اسلام کی عزت و حرمت کا دفاع کرے، اپنی جان و مال کو قربان کر کے دوسروں کی رہبری کرے؟

---

4 اس طرح "نہ خدا ہی ملا، نہ وصال صنم" اور مُّذَبْذَبِيْنَ بَيْنَ ذٰلِكَ لَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَلَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ کے مصداق ہو جاتے ہیں-اضافہ

۴– صحابہ اور تابعین میں سے علمائے ربانیین کا تو یہ حال تھا کہ وہ اللہ کے راستے میں جہاد کرنے کا شوق رکھتے تھے اور مرتبہ شہادت کے حصول کے لیے بے تاب و بے قرار رہا کرتے تھے۔ جو شخص بھی تاریخ و سیر کی کتابیں دیکھے گا وہ انہیں خلفائے راشدین اور اہل علم صحابہ کرام کی جواں مردی اور ان کی قربانیوں سے بھرا ہوا پائے گا۔

۵– جو لوگ حکم الٰہی یعنی جہاد کو چھوڑ بیٹھتے ہیں، تو شیطان ان کی حوصلہ شکنی کرتا ہے اور اس کے ساتھ غداری کرتا ہے جس کی علامت یہ ہوتی ہے کہ اکثر و بیشتر ایسے لوگ دونوں مرتبوں سے محروم رہ جاتے ہیں، نہ تو وہ علمائے ربانیین کا مرتبہ حاصل کر پاتے ہیں اور نہ ہی شہادت کے مرتبے تک پہنچ پاتے ہیں، شیطان انھیں دونوں خساروں میں مبتلا کر دیتا ہے۔

۶– کیا کسی کے بس کی یہ بات ہے کہ اپنا تزکیہ کر کے کہے کہ وہ علمائے ربانیین کے مرتبے تک پہنچ گیا ہے، لہذا اسے جہاد کرنے اور شہادت کا مقام حاصل کرنے کی ضرورت نہیں ہے؟؟

۷– عالم ربانی کون ہے؟

امام ابن قیم رحمہ اللہ نے فرمایا: سلف کا اس بات پر اجماع ہے کہ عالم اسی وقت عالمِ ربانی کہے جانے کا مستحق بنتا ہے جب وہ حق کو جانے، اس پر عمل کرے اور اس کی تعلیم بھی دے، لہذا جو عالم ایسا کرتا ہے تو عالمِ سماوات میں اسے عظیم کہ کر پکارا جاتا ہے۔

## اضاءات واشارات

بعض طلبہ جب یہ (مذکورہ بالا شبہ) مسئلہ پڑھتے ہیں تو انہیں (مجاہدین اور جہادی مصنفین کے متعلق) وہم ہوتا ہے کہ یہ، جہاد اور علم کے درمیان موازنہ کر کے ہم طالب علموں کو تعلیم چھوڑنے کی ترغیب دیتے ہیں، اور یہ بھی وہم ہوتا ہے کہ اس مسئلے میں تو علماء کا اختلاف ہے کہ آیا علم افضل ہے یا جہاد؟؟ (جس کا تقاضا یہ ہے کہ دونوں میں سے کسی بھی پہلو پر عمل کرنے کی گنجائش ہے؛ کیونکہ اختلاف کی وجہ سے مسائل میں خفت آ جاتی ہے۔ تو پھر مجاہدین جہاد کے سلسلے میں اتنی شدت کیوں اختیار کر رہے ہیں؟)''''

## ازالہ وہم

۱– لیکن ہمارا یہ مقصد نہیں ہے ہمارا مقصد یہ ہے کہ مسلمان تعلیم و تعلم سے وابستگی کے ساتھ ساتھ جہاد میں شرکت کرنے سے اپنے آپ کو محروم نہ رکھیں۔

۲– کیا علمِ دین جہاد میں سستی برتنے یا جہاد چھوڑنے اور دنیا کی طرف مائل ہونے کا حکم دیتا ہے؟

۳—یا اس کے بر خلاف جہاد اور اللہ سے ملاقات کے شوق پر آمادہ کرتا ہے اور دنیا سے بے رغبتی پیدا کرتا ہے؟؟

۴—اے احادیث کے حافظو! جنھوں نے صحیحین وغیرہ سے فضلُ الجہاد کی احادیثِ رسول ﷺ کو زبانی یاد کر رکھا ہے؛ سنو......
ان احادیث پر تمھارا عمل کہاں ہے؟

یا تمھارے اندر انھیں صرف یاد کرنے کی ہمت ہے، عمل کرنے کی نہیں؟

۵—حالانکہ علماء کے قائد و مربی "حضرت رسول اللہ ﷺ بہ ذات خود جہاد کے لیے نکلتے تھے، اللہ کے دشمنوں سے قتال کیا کرتے تھے، تلوار چلاتے تھے۔ آپ ﷺ نے تو صرف تعلیم دینے اور احادیث بیان کرنے کے لیے مسجد نبوی کے اندر بیٹھے رہنے پر اکتفا نہیں کیا؟؟

۶—اور تو اور صحابہ کرام—رضی اللہ عنھم—سفرِ جہاد میں بھی چلتے ہوئے علم حاصل کرتے تھے، راستے میں رسول اللہ ﷺ سے مسائل پوچھا کرتے تھے؛ نیز بہت ساری آیات واحکامات کا نزول انھیں جہادی اسفار میں ہوا!!

۷—کیا ایسا نہیں ہو سکتا کہ ایک عالمِ دین یا طالبِ علم میدانِ جہاد میں نکلے اور اس کے پاس علمی کتابیں ہوں، جہادی ساز وسامان ہوں اور وہ درس بھی دیتا ہو؟ اس طرح دونوں عبادتیں ادا کر سکتا ہے۔

۸—کیا جہاد اور حصولِ علم ایک دوسرے کی ضد ہیں؟ صحیح بات تو یہ ہے کہ نہ تو جہاد، مجاہد کو تعلیم و تعلم سے روکتا ہے، اور نہ ہی تعلیم و تعلم جہاد کے راستے میں آڑ بنتے ہیں۔

۹—ہمارے اسلاف نے جہاد اور حصولِ علم دونوں کو ایک ساتھ جمع کر کے بہترین مثالیں پیش کی ہیں چناں چہ حضرت عبد اللہ بن مبارک رحمہ اللہ میدانِ جہاد میں درس دیتے تھے اور احادیث کی تعلیم دیتے تھے۔

۱۰—علمِ دین کے لیے کوشاں رہنے والو! جان لو... بہت زیادہ رٹّا مارنے، کتابیں اکٹھا کرنے، مسائل یاد کرنے اور بہت زیادہ اوراق سیاہ کرنے سے برکتِ علم حاصل نہیں ہوتی، برکت تو علم پر عمل کرنے سے حاصل ہوتی ہے، عمل ہی کے ذریعے اللہ کے نزدیک بندے کا درجہ بلند ہوتا ہے۔

• حضرت عبد اللہ بن مسعود—رضي الله عنه—نے اللہ کے فرمان ﴿يَرْفَعِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ ۙ وَالَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ دَرَجٰتٍ﴾ (المجادله 11)

ترجمہ: تم میں سے جو لوگ ایمان لائے ہیں اور جن کو علم عطا کیا گیا ہے اللہ ان کو درجوں میں بلند کرے گا۔

کے متعلق ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالی نے اس آیت میں علماء کی تعریف کی ہے، اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالی ایمان لانے والے جہلاء کے مقابلے میں اہلِ علم کا درجہ بلند کرے گا اور یہ فضیلت اس وقت حاصل ہو گی جب وہ اللہ کے احکام پر عمل کریں۔

## شبہ نمبر-۱۰

**بعض طلبہ کو شیطان اس طرح بہکاتا ہے کہ ان سے کہتا ہے: جہاد کے لیے ابھی مت نکلو، جب تمھارا علم پختہ ہو جائے گا تب نکلنا۔**

اس شبہے کا جواب یہ ہے کہ:

۱- کیا صحابہ کرام -رضي الله عنهم- نے محض یہ سوچ کر جہاد چھوڑ دیا تھا یا مؤخر کر دیا تھا کہ ان کے علم کی تکمیل نہیں ہوئی یا انھوں نے علم کا بڑا حصہ ابھی تک حاصل نہیں کیا؟

۲- کیا تمھیں معلوم نہیں ؟؟؟ کہ جہاد کو جتنا مؤخر کرتے جاؤگے اور تمھاری عمر جتنی بڑھتی جائے گی، اتنا ہی تمھارے جنگی وجہادی حوصلے پست ہوتے جائیں گے، جسم بھاری بھر کم ہو جائے گا، تعلقات بڑھ جائیں گے، ذمے داریوں کا بوجھ وسیع ہوتا چلا جائے گا، شوقِ زندگی اور درازیِ حیات کی تمناؤں میں اضافہ ہوتا رہے گا اور جہاد کرنا بھاری معلوم ہونے لگے گا، لہذا ہوش میں آؤ اور خوابِ غفلت سے بیدار ہو جاؤ......!

۳- کیا آپ کو معلوم بھی ہے کہ کبھی کبھی اللہ تعالی توفیق عمل چھین بھی لیتا ہے، خدانہ خواستہ اگر ایسا ہو جائے پھر تمھارے دل میں جہاد کرنے کی تمنا پیدا ہو تب بھی تمھیں، جہاد کو مؤخر کرنے اور اس میں سستی برتنے کی وجہ سے اس کی توفیق نہ مل سکے گی، ارشادِ باری تعالی ہے﴿وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهٖ﴾ (الأنفال24)

ترجمہ: اور یہ بات جان رکھو کہ اللہ انسان اور اس کے دل کے درمیان آڑ بن جاتا ہے۔)

علامہ سعدی -رحمہ اللہ- فرماتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ کا حکم تمہارے پاس پہلی مرتبہ پہنچے تو ٹھکرانے سے بچو...... ایسا نہ ہو کہ بعد میں جب اس پر عمل کرنے کا ارادہ کرے تو اس کی توفیق چھن جائے اور دل کا ارادہ بدل جائے؛ کیوں کہ اللہ تعالیٰ انسان اور اس کے دل کے درمیان آڑ بن جاتا ہے، اللہ تعالیٰ پھر جیسے چاہتا ہے اور جس طرف چاہتا ہے دل کو پھیر دیتا ہے، اسی لیے کثرت سے یہ دعا

پڑھتے رہنا چاہیے: يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوب ، ثَبِّتْ قَلْبِي عَلٰى دِيْنِك ، يا مُصَرِّفَ القُلُوب ، اِصْرِفْ قَلْبِي إِلىٰ طَاعَتِك.[5]

ترجمہ: اے دلوں کے پلٹنے والے! میرے دل کو اپنے دین پر ثابت رکھ اور اے دلوں کے پھیرنے والے! میرے دل کو اپنی فرماں برداری کی طرف پھیر دے۔

### آگے بڑھیے...... جلدی کیجیے...... تاخیر مت کیجیے......

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے صحابہ کو پیچھے رہتے ہوئے دیکھا تو فرمایا: «تَقَدَّمُوا فَأْتَمُّوا بِي، وَلْيَأْتَمَّ بِكُمْ مَنْ بَعْدَكُمْ. لا يَزالُ قَوْمٌ يَتَأَخَّرُونَ حتّى يُؤَخِّرَهُمُ اللّٰهُ.» (صحيح مسلم 437)

ترجمہ: آگے بڑھو... میری پیروی کرو... اور تمھارے بعد والے تمھاری پیروی کریں۔ کچھ لوگ ہمیشہ پیچھے رہا کریں گے یہاں تک کہ اللہ تعالی بھی انھیں پیچھے ڈال دیں گے۔

شیخ محمد بن صالح عثیمین—رحمۃ اللہ علیہ—(۱۳۴۷ھ—۱۴۲۱ھ) نے فرمایا: اسی وجہ سے انسان کو خیر کے کاموں میں جلدی کرنی چاہیے، جب بھی خیر کا دروازہ کھلے تو دوڑ کر آگے بڑھے، اللہ تعالی کا ارشاد ہے ﴿فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ﴾ (البقرة 148) ترجمہ: لہذا تم نیک کاموں میں ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش کرو۔ نیز انسان کے سامنے اولاً جب خیر کا دروازہ کھلے پھر وہ اس خیر کے کام کو انجام نہ دے تو ممکن ہے اللہ تعالی اسے پیچھے ڈال دے۔ نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا: «لا يَزالُ قَوْمٌ يَتَأَخَّرُونَ حتّى يُؤَخِّرَهُمُ اللّٰهُ.» (صحيح مسلم 437) ترجمہ: کچھ لوگ ہمیشہ پیچھے رہا کریں گے یہاں تک کہ اللہ تعالی بھی انھیں پیچھے ڈال دیں گے۔

لہذا اہم بات یہ ہے کہ عقلمند اور دور اندیش مومن کو خیر کے راستوں کو غنیمت سمجھنا چاہیے اور خیر کے دروازوں سے (کچھ نہ کچھ) حاصل کرنے کا خوب حریص ہونا چاہیے، تاکہ ان لوگوں میں شامل ہو جائے جو خیر کے کاموں میں سبقت کرتے ہیں۔

☆☆☆☆☆

---

[5] تيسير الكريم الرحمٰن في تفسير كلام المنان للعلامة الشيخ عبدالرحمٰن بن ناصر السعدي ص: ۳۶۲ الجزو التاسع تفسير سورة الأنفال : 24) اور مسلم شریف کی روایت ۲۶۵۴ میں ہے " اللَّهُمَّ مُصَرِّفَ الْقُلُوبِ، صَرِّفْ قُلُوبَنَا عَلَى طَاعَتِكَ ". صحيح مسلم | كِتَابٌ : الْقَدَرُ | بَابٌ : تَصْرِيفُ اللّٰهِ تَعَالَى الْقُلُوبَ كَيْفَ شَاءَ

# شبہ نمبر-۱۱

جہاد سے ایک عجیب وغریب رکاوٹ یہ ہے کہ بعض لوگ جب کسی کو جہاد کے لیے رختِ سفر باندھتے ہوئے دیکھتے ہیں تو (اپنے ترکِ جہاد والے موقف کو ثابت کرتے ہوئے بطورِ طعنہ) اُسے یہ حدیث سناتے ہیں «مَن سَأَلَ اللهَ الشَّهادَةَ بِصِدْقٍ، بَلَّغَهُ اللهُ مَنازِلَ الشُّهَداءِ، وإنْ ماتَ على فِراشِهِ.» (صحیح مسلم 1909)

ترجمہ: ترجمہ: نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص صدق دل سے اللہ تعالیٰ سے شہادت کا سوال کرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کو شہداء کے مراتب تک پہنچادیتے ہیں، چاہے اس کی موت بستر پر ہی کیوں نہ آئی ہو۔

یعنی جب بستر پر ہی شہادت کی فضیلت حاصل یو جارہے تو تم میدانِ جہاد میں کیوں جارہے ہو-ہماری طرح گھر بیٹھے رہو۔

اس شبہے کا جواب یہ ہے کہ اس حدیث کی تشریح میں غور کیجیے...

• ابن قیم رحمہ اللہ نے فرمایا: اگر آپ اس مسئلے کو سمجھنا چاہتے ہیں تو آپ، نبی ﷺ کے مذکورہ فرمان میں غور کیجیے... نبی ﷺ نے فرمایا: جو شخص صدقِ دل سے اللہ تعالی سے شہادت کا سوال کرتا ہے اللہ تعالی اس کو شہداء کے مراتب تک پہنچادیتے ہیں، چاہے اس کی موت بستر پر ہی کیوں نہ آئی ہو۔

اس بات میں کوئی شک نہیں کہ اللہ کے راستے میں شہید ہونے والے کو جو شہادت کا ثواب ملتا ہے اس ثواب کی کیفیت اور صفت اس کے مقابلے میں زیادہ ہوتی ہے جس نے محض شہادت کی نیت کی ہو اور اس کی موت، بستر پر آئی ہو، لیکن اگر وہ شہید ہو جائے تو اسے دو اجر ملتے ہیں، (1) ثواب (2) قربت۔ یہ دونوں (شہید ہونے والا اور شہادت کی نیت کر کے بستر پر مرنے والا) اصلِ اجر میں اگرچہ برابر ہو سکتے ہیں؛ لیکن وہ اعمال جنہیں شہید نے انجام دیے ہیں مزید اثر اور مخصوص قربت کے متقاضی ہیں، یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے۔

## شہادت کی طلبِ صادق کی پہچان:

واضح رہے کہ شہادت کی کوشش کرنا، شہادت کا حریص ہونا اور شہادت کے مواقع خوب تلاش کرنا، شہادت کی سچی طلب کے لوازمات میں سے ہے، جیسے کوئی رشتہ تلاش کرنے والا اپنی وسعت کے مطابق رشتہ تلاش کرنے کی کوشش کرتا ہے، اللہ تعالیٰ دلوں کی باتیں جانتا ہے کہ کون صدق دل سے شہادت کا طالب ہے اور کون یوں ہی محض دعوے کر رہا ہے۔

• صدق دل سے شوقِ شہادت کی ایک حقیقی مثال:

امام ابن کثیر —رحمۃ اللہ علیہ— نے میجر، کرنل، اسلامی سرحدوں کے محافظ اور اللہ کی تلوار —جو ہر وقت دشمنِ خدا پر، سونتی ہوئی ہو— ابو سلیمان حضرت خالد بن ولید —رضي اللہ عنہ— کے متعلق فرمایا کہ حضرت نے وفات سے پہلے فرمایا:

میں نے فلاں فلاں معرکے میں شرکت کی، میرے جسم کا کوئی حصہ خالی نہیں ہے جس میں تیر، نیزہ یا تلوار نہ لگی ہو...... افسوس... میری موت گدھوں کی طرح بستر پر آ رہی ہے، خدا کرے کہ بزدلوں کو نیند ہی نہ آئے یعنی حضرت خالد بن ولید رضي اللہ عنہ کو میدانِ جنگ میں شہید نہ ہونے کا بے حد صدمہ ہے، انہیں اس بات پر افسوس ہو رہا ہے اور وہ اس پر بہت رنجیدہ بھی ہیں کہ ان کی روح بستر پر قبض ہو رہی ہے۔

## ایک پریشان کن سوال

میرے محترم بھائی! جو شخص آپ کو جہاد سے روکنا چاہے آپ اس سے سوال کریں کہ اگر صلیبی قید خانوں میں آپ کی عزت سے کھلواڑ کیا جارہا ہو تو کیا آپ مجھے جہاد کے راستے سے روکیں گے؟ یا اگر کوئی آپ کے شہر پر حملہ کر دے تو کیا آپ مجھے جہاد کے راستے سے روکیں گے؟

☆☆☆☆☆

# شبہ نمبر-۱۲

**جہاد کرنے سے ایک عجیب وغریب رکاوٹ یہ ہے کہ بعض لوگ کہتے ہیں کہ دوسرے ملک والوں کے ساتھ مل کر جہاد مت کرو اُس ملک والوں کی اپنی ذمے داری ہے، ہماری اس سے کوئی غرض نہیں۔**

اس شبہے کا جواب یہ ہے کہ:

ا: ہم کہیں گے تمھارے اور اللہ تعالی کے اس فرمان ﴿اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ﴾ (الحجرات 10) ترجمہ: تمام مسلمان بھائی بھائی ہیں کے درمیان کیا نسبت ہے؟

۲: علامہ سعدی فرماتے ہیں: تمام مسلمان بھائی بھائی ہیں تاکہ حق بات میں ایک دوسرے کی مدد کریں، ایک دوسرے کا تعاون کریں اور باہمی الفت ومحبت رکھیں اور قطع تعلق نہ کریں۔

۳: تمھارے قول اور نبی ﷺ کے فرمان کے درمیان کیا جوڑ ہے؟ نبی ﷺ نے فرمایا: «الْمُسْلِمُ أَخُو الْمُسْلِمِ لَا يَظْلِمُهُ وَلَا يَخْذُلُهُ وَلَا يَحْقِرُهُ» (صحیح مسلم 2564)

ترجمہ: مسلمان مسلمان کا بھائی ہے، وہ نہ اس پر ظلم کرتا ہے، نہ اس کو بے یار مددگار چھوڑتا ہے اور نہ اسے حقیر سمجھتا ہے۔

علماء فرماتے ہیں کہ ذلیل کرنے کا مطلب ہے اعانت اور مدد نہ کرنا، یعنی جب ایک مسلمان دوسرے مسلمان سے ظالم کے ظلم کو ختم کرنے اور اس جیسے دیگر امور میں مدد طلب کرے، اگر دوسرے مسلمان کے لیے ممکن ہو اور کوئی شرعی عذر نہ ہو تو مدد کرنا لازم ہے۔

۴: شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے فرمایا: جب دشمن اسلامی ملک میں گھس جائے تو اس بات میں کوئی شک نہیں کہ ہر مسلمان پر جلد از جلد اس حملے کو روکنا لازم ہے، اس لیے کہ تمام اسلامی ممالک، ایک ملک کی طرح ہیں۔ نیز اس دفاع میں والد اور قرض خواہ سے اجازت لینے کی بھی ضرورت نہیں ہے۔

۵:- دیگر اسلامی ملکوں سے لاتعلقی کا نعرہ ایک ایسا بدبودار قومی نعرہ ہے جس پر اللہ تعالیٰ نے کوئی دلیل نازل نہیں فرمائی اور دعوی بلادلیل ہے یہ نعرہ ان کفار نے ہمارے دل و دماغ تک پہنچایا ہے جو مسلمانوں کی اجتماعیت کو بکھیرنا چاہتے ہیں، یہ نعرہ ہماری اسلامی تعلیم کے منافی ہے اور دینی اخوت کا رشتہ منقطع کرتا ہے۔ اس نعرے کو اگر تسلیم کر لیا جائے تو ایک مسلمان صرف ان ہی مسلمانوں کے لیے فکر مند ہو گا جو اس کے ملک میں رہتے ہیں، باقی دیگر مسلمانوں سے وہ قطعِ تعلق کر لے گا...... اور ایسی باتیں کوئی ایسا شخص نہیں کہہ سکتا جو اللہ اور یومِ آخرت پر ایمان رکھتا ہو۔

## سرد دل مت بنو

بعض اہلِ علم پر افسوس ہوتا ہے کہ وہ کتابوں کی تصنیف و تالیف، منظومات کی تشریح و توضیح اور حفظِ متون کے علاوہ کچھ سوچتے ہی نہیں، مسلمانوں کی صورتِ حال سے انہیں کوئی دلچسپی نہیں ہے، مسلمانوں کے دلوں کے درد، مسلم قیدیوں، ان کی عزت و آبرو، ان کو جلاوطن کیے جانے اور سرِ عام قتل کیے جانے سے ان کو کوئی سروکار نہیں ہے، مسلمانوں کو ان پریشانیوں سے نجات دلانا اور ان کی مدد و نصرت کرنا تو دور کی بات...... اس سلسلے میں وہ غور و فکر تک نہیں کرتے، نہ انہیں اس سے کوئی غرض ہے اور نہ ہی ان کو اس سے

کوئی تکلیف پہنچتی ہے؛ بلکہ اگر آپ ان کا دل ودماغ ٹٹول کر دیکھیں تو ان کے اندر مسلمانوں کی عزت وآبرو اور مقدس اسلامی مقامات کی صیانت وحفاظت کے لیے اپنی جان ومال قربان کرنے کا کوئی عزم وحوصلہ نہیں ملے گا۔ لا حول ولا قوۃ إلا باللہ۔

• شیخ الاسلام رحمہ اللہ نے فرمایا:

۱- کفار سے جہاد کرنا اور مسلم ممالک اور مسلمان قیدیوں کو کفار کے چنگل سے آزاد کرانا واجب ہے۔

۲- مسلمانوں کے لیے ضروری ہے کہ کفار کے خلاف متحد ہو جائیں۔

۳- نیز اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت اور اس کی راہ میں جہاد کے لیے جمع ہو کر جہاد کرنا بھی (لازم ہے)۔

۴- اِسی طرح حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنی وفات سے قبل حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ''کہیں ایسا نہ ہو کہ میری وفات کا غم تمہیں کفار کے ساتھ جہاد کرنے سے غافل کر دے'' (یہ بات ایسے زمانے میں فرما رہے ہیں) جب کہ مسلمان خود کفار پر حملے میں پہل کر رہے تھے، ایسا نہیں تھا کہ کفار مسلمانوں پر حملہ کر رہے ہوں۔ (جیسا کہ آج ہو رہا ہے)۔

۵- نبی ﷺ اپنے مرض الموت میں فرما رہے تھے: « نفّذوا جيش أسامة، نفّذوا جيش أسامة » ترجمہ: لشکرِ اسامہ کو روانہ کر دو...... لشکرِ اسامہ کو روانہ کر دو...

مرض الموت کی سخت پریشانی بھی آپ ﷺ کو دشمن کے ساتھ جہاد کرنے کی فکر سے غافل نہ کر سکی۔ اسی طرح حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ نے بھی فرمایا تھا (اپنے مرض الموت)

۶- مسلمانوں پر ہر سال کم از کم ایک مرتبہ دشمن سے جہاد کرنا واجب ہے، اگر مسلمانوں نے ایک سال سے زائد جہاد چھوڑے رکھا تو اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی اور سزا کے مستحق ہوں گے؛ نیز اگر انہوں نے جہاد کو چھوڑے رکھا حتی کہ دشمن نے ارضِ اسلام کو روند ڈالا تب بھی سزا کے مستحق ہوں گے". الخ

کیا آپ کو معلوم ہے کہ آپ علم، فقہ، حفظِ متون اور عبادت کے جس مقام پر بھی پہنچ جائیں، اگر آپ کو مسلمانوں کے احوال سے دلچسپی نہیں ہے، ان کے غم سے آپ کو غم نہیں ہوتا اور ان کی خوشی سے آپ کو خوشی نہیں ہوتی تو آپ شریعت کی نگاہ میں ناقص الایمان ہیں، آپ کا ایمان حقیقت اور کمال تک نہیں پہنچا ہے۔

اس کی دلیل یہ ہے کہ خادمِ رسول، حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا: «لا يُؤْمِنُ أَحَدُكُمْ، حتّى يُحِبَّ لأَخِيهِ ما يُحِبُّ لِنَفْسِهِ» (صحيح البخاري 13)

ترجمہ: تم میں سے کوئی بھی اس وقت تک کامل مومن نہیں ہوسکتا جب تک کہ اپنے مسلمان بھائی کے لیے وہی چیز پسند نہ کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔

شیخ ابن عثیمین رحمہ اللہ نے فرمایا: اس حدیث میں اس بات کی نصیحت ہے کہ اپنے مسلمان بھائی کے لیے وہی چیز پسند کرو جو اپنے لیے پسند کرتے ہو، اس طرح کہ جس چیز سے ان کو خوشی ہو تمھیں بھی ان باتوں سے خوشی ہو اور جس چیز سے ان کو غم ہو تمھیں بھی ان باتوں سے غم ہو... اور ان کے ساتھ ایسا معاملہ کرو جیسا تم اپنے لیے معاملہ کیے جانے کی خواہش رکھتے ہو... اس باب میں بہت تفصیل ہے۔

خیر......اس حدیث میں نبی ﷺ نے اس شخص کے ایمان کی نفی فرمائی ہے جو اپنے مسلمان بھائی کے لیے وہی چیز پسند نہ کرتا ہو جو اپنے لیے پسند کرتا ہو۔ علماء فرماتے ہیں: یہاں نفی سے مراد نفیِ کمال ہے یعنی تمھارا ایمان اس وقت تک مکمل نہیں ہوسکتا جب تک کہ تم اپنے مسلمان بھائی کے لیے وہی چیز پسند نہ کرو جو اپنے لیے پسند کرتے ہو، کلی طور پر ایمان کی نفی مراد نہیں ہے۔[6]

ہم پر ضروری ہے کہ امت کی مشکلات میں برابر کے شریک رہیں، اگر دل میں ایسا احساس نہیں پایا جاتا ہے تو یہ دل کے مریض ہونے اور ایمان کے کمزور ہونے کی علامت ہے، اس دعوے پر اس اثر: «من لم يهتم بأمر المسلمين فليس منهم»[7]

ترجمہ: جو شخص مسلمانوں کے امور سے دلچسپی نہ رکھے وہ ہم میں سے نہیں۔

---

6 وأما قوله: "النصح لكل مسلم .....

وكيفية النصح لكل مسلم هي ما ذكره في حديث أنس رضي الله عنه: "لا يؤمن أحدكم حتى يحب لأخيه ما يحب لنفسه" هذه هي النصيحة أن تحب لإخوانك ما تحب لنفسك، بحيث يسرك ما يسرهم، ويسوءك ما يسوؤهم، وتعاملهم بما تحب أن يعاملوك به، وهذا الباب واسع كبير جداً.

فنفى النبي عليه الصلاة والسلام الإيمان عمن لم يحب لأخيه ما يحب لنفسه في كل شيء، ونفي الإيمان قال العلماء: المراد به نفي الإيمان الكامل، يعني لا يكمل إيمانك حتى تحب لأخيك ما تحب لنفسك، وليس المراد انتفاء الإيمان بالكلية. "(22 باب النصيحة: شرح رياض الصالحين المجلد الثاني للشيخ محمد بن صالح العثيمين)

7 هذا الحديث جاء مرويا عن جماعة من الصحابة رضوان الله عليهم، ولكن الطرق إليهم كلها منكرة شديدة الضعف

والحاصل أن طرق الحديث جميعها ضعيفة شديدة الضعف، لا تتقوى بتعددها، فلا يجوز نسبة الحديث إلى النبي صلى الله عليه وسلم، وقد ضعف الحديث من جميع طرقه الشيخ الألباني في "السلسلة الضعيفة" (رقم/312309)

ولكن يغني عنه جميع الشواهد من الكتاب والسنة التي تدعو المؤمنين إلى التحابب والتراحم، ومراعاة الأخوة الإيمانية فيما بينهم، ومنها قوله سبحانه وتعالى: (إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ إِخْوَةٌ) الحجرات/10، وقوله صلى الله عليه وسلم: (مَثَلُ الْمُؤْمِنِينَ فِي تَوَادِّهِمْ وَتَرَاحُمِهِمْ وَتَعَاطُفِهِمْ مَثَلُ الْجَسَدِ إِذَا اشْتَكَى مِنْهُ عُضْوٌ تَدَاعَى لَهُ سَائِرُ الْجَسَدِ بِالسَّهَرِ وَالْحُمَّى) رواه البخاري (6011)

ومسلم (2586)

والله أعلم.

مستفاد من "الإسلام السوال والجواب۔ المشرف الشيخ محمد صالح المنجد"

